الحمد للہ اللطیف و الصلوۃ و السلام علی رسولہ الشفیق اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## 90دن میں صرف 30منٹ کی کلاس میں قرآن، اذکارِ نماز، دعا، سنتیں اور آداب سیکھنے کا منفرد کورس

# فیضانِ قرآن کورس

## اس کتاب میں آپ ملاحظہ فرمائیں گے:

☆...فیضانِ قرآن کورس کے فوائد

☆...فیضانِ قرآن کورس کے جدول چلانے کی رہنمائی

☆...مدنی قاعدہ کے 22اسباق

☆...22کاموں کی سنتیں اور آداب

☆...23دعائیں

☆...10 قرآنی سورتوں کا حفظ و مشق

☆...اذکارِ نماز کا حفظ و مشق

☆...5کلمے، ایمانِ مجمل و ایمانِ مفصل کا حفظ و مشق

مصنف

مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری

مکتبہ دار السنہ دہلی

## جملہ حقوق بحق مصنف محفوظ


| | | |
|---|---|---|
| کتاب کانام | : | فیضانِ قرآن کورس |
| مصنف | : | مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری |
| کمپوزنگ | : | مولانا ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری |
| سن طباعت | : | 2023 |
| صفحات | : | 256 |
| تعداد | : | 1100 |
| ناشر | : | مکتبہ دار السنہ دہلی |
| پتہ | : | فیضانِ مدینہ، نگلہ میواتی، تاج نگری ۲، تاج گنج، آگرہ<br>پن کوڈ:282001 |
| رابطہ نمبر | : | +918808693818 |


**نوٹ**: میں اپنے جملہ قارئین سے التجا کرتا ہوں کہ اس کتاب کی کمپوزنگ سے لے کر تصحیح تک کے سارے مراحل بنظرِ غائر طے کئے گئے ہیں لیکن بتقاضائے بشریت غلطی کا امکان موجود ہے لہذا جو بھی اس کتاب کی اغلاط سے مطلع ہو وہ اس میل ایڈی پر ضرور اطلاع فرمائیں تا کہ اگلے ایڈیشن میں اس کی تصحیح کی جاسکے۔

EMAIL: SHAFIQMADANI26@GMAIL.COM

دعائے خیر کا طالب: **ابو شفیع محمد شفیق خان عطاری مدنی فتحپوری**

## فہرست




## اہم نکتہ

جوہری وہ ہے جو پتھر کو تراش کر ہیرا بنا دے، جو بنے ہوئے چاہے وہ جوہری نہیں تاجر ہے۔
یوں ہی استاد وہ جو طلبہ کی چھپی ہوئی صلاحیتوں کو نمایہ کر کے نکھار دے، جو صلاحیت مند طلبہ چاہے وہ استاد نہیں کچھ اور ہے۔

# مصنف کا تعارف

نام محمد شفیق خان، والد کا نام محمد شریف خان ہے، سلسلۂ قادریہ رضویہ عطاریہ میں شیخِ طریقت امیرِ اہلسنت بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ سے ۲۰۰۴ء میں بیعت ہونے کی وجہ سے اپنے نام کے ساتھ عطاری لکھتے ہیں، آپ کی ولادت قصبہ لَلَوْلِیْ ضلع فتح پور ہنسوا صوبہ یوپی ہند میں ہوئی، آپ کی تاریخِ پیدائش ۱۰ جون ۱۹۸۶ء ہے۔

مولانا نے ابتداءً ہندی انگلش کی تعلیم حاصل کر کے سن ۲۰۰۰ء میں AC کا کام سیکھنے اور کرنے کے لئے بمبئ چلے گئے تھے اور وہاں پر ۴ سال قیام کیا پھر ۲۰۰۴ء میں اپنے وطن لوٹے، اور وطن میں ہی دعوتِ اسلامی کا مدنی ماحول ملا، دعوتِ اسلامی کے مدنی ماحول سے وابستہ ہونے کے بعد مختلف کورسز کئے اور ۲۰۰۶ء میں اپنے ہی علاقہ کے دار العلوم بنام جامعہ عربیہ گلشنِ معصوم قصبہ للولی میں قاری اقبال احمد عطاری سے قرآنِ پاک ناظرہ اور حضرت مولانا عتیق الرحمٰن مصباحی سے درسِ نظامی کے درجۂ اولی اور کچھ درجۂ ثانیہ کی کتابیں پڑھی، اس کے بعد مزید تعلیم حاصل کرنے کے لئے چریا کوٹ ضلع مؤ تشریف لے گئے اور وہاں درجۂ ثانیہ مکمل کرنے کے بعد اہلسنت کے عظیم علمی ادارے الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ میں مطلوبہ درجۂ ثالثہ کا ٹسٹ دیا اور بفضلہ تعالی کامیاب ہونے کے بعد درجۂ ثالثہ وہیں پڑھی، پھر درجۂ رابعہ دار العلوم غوثیہ (جو ضلع اعظم گڑھ کے گاؤں سَرَیَّا میں واقع ہے) میں مکمل کی پھر اس کے بعد دعوتِ اسلامی کے جامعۃ المدینہ فیضانِ عطار نیپال

گنج، نیپال میں داخلہ لیا اور درجۂ خامسہ سے دورۂ حدیث تک کی تعلیم وہیں مکمل فرمائی، ۲۰۱۴ء میں فراغت کے بعد تدریس کے لئے دعوتِ اسلامی کے جامعۃ المدینہ فیضانِ صدیقِ اکبر آگرہ تشریف لے گئے اور ایک سال وہاں تدریس فرمائی، پھر مزید تدریس کے لئے دعوتِ اسلامی کے مدنی مرکز کے حکم پر بنگلہ دیس کے دار الحکومت ڈھاکہ کے جامعۃ المدینہ تشریف لے گئے، اور وہیں پر دعوتِ اسلامی کے جامعات کے درجۂ ثانیہ میں چلنے والی علمِ صرف کی کتاب بنام مراح الارواح کی اردو شرح بنام **شفیق المصباح** تصنیف فرمائی۔

اس کے بعد پھر جامعۃ المدینہ فیضانِ صدیقِ اکبر آگرہ تشریف لاکر درس و تدریس میں مشغول ہو گئے۔ اللہ عزوجل سے دعا ہے کہ موصوف کو بے بہا برکات و ثمرات سے نوازے اور اس کارہائے نمایاں کو اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت عطا کر کے موصوف کے لئے توشۂ آخرت بنائے آمین بجاہ النبی الامین صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم۔

## مصنف کی اصلاحی کتب

1☆...**ما فعل اللہ بک (حصہ اول)**
2☆...**ما فعل اللہ بک (حصہ دوم)**
3☆...**ما فعل اللہ بک (حصہ سوم)**
4☆...**میری سنت میری امت**
5☆...**کیا حال ہے؟**
6☆...**اسلامی احکام کی حکمتیں حصہ اول موضوع عقائد کی حکمتیں**
7☆...**اسلامی احکام کی حکمتیں حصہ دوم موضوع پانچ نمازوں کی حکمتیں**
8☆...**قرآنی سورتوں کے مضامین**
9☆...**سب سے پہلے سب سے افضل**

10☆...موت کے وقت

11☆...امتِ محمدیہ کے سوالات اور ان کے قرآنی جوابات

12☆...علوم رضا کی جھلکیاں

13☆...خطبات مصطفائی و خطبات شفیقی

## مصنف کی درسی کتب

1☆... شفیق المصباح شرح مراح الارواح

2☆... شفیقیہ شرح الاربعین النوویہ

3☆... شفیق النحو لحل تمارین خلاصۃ النحو (حصہ اول)

4☆... شفیق النحو لحل تمارین خلاصۃ النحو (حصہ دوم)

5☆... اَلشَّفِیْق شرحِ تیسیر مصطلح الحدیث

6☆...شارق الفلاح شرح نور الایضاح

7☆...القول الاظہر شرح الفقہ الاکبر

8☆... عرفان الاثار شرح معانی الاثار

9☆... صرف کے دلچسپ سوالات

10☆... تسلیم التوقیت

**صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب!　　صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد**




## مصنف کے بارے میں

حضرت سیِّدُنا سفیان بن عُیَیْنَہ رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ نے فرمایا: یہ قلم و دوات جس کے گھر داخل ہو جائیں اس کے بیوی بچے مشقت میں پڑ جاتے ہیں۔ (حلیۃ الاولیاء، ج۷، ص۲۸۶)

# فیضانِ قرآن کورس

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اللَّطِیْف وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الشَّفِیْق

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ وَعَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ یَا نَبِیَّ اللّٰہ وَعَلٰی اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ یَا نُوْرَ اللّٰہ

## درود شریف کی فضیلت

شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی حضرتِ علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطارؔ قادری رضوی ضیائی دَامَتْ بَرَکَاتُھُمُ الْعَالِیَہ اپنے رسالے ”ضیائے درود و سلام“ میں مسند الفردوس کے حوالے سے فرمانِ مصطفٰی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نقل فرماتے ہیں: مجھ پر دُرود شریف پڑھ کر اپنی مجالس کو آراستہ کرو کہ تمہارا دُرودِ پاک پڑھنا بروزِ قیامت تمہارے لیے نور ہو گا۔(مسند الفردوس، باب الزای ۱/ ۴۲۲، حدیث:۳۱۴۹)

## فیضانِ قرآن کورس کے فوائد

پیارے اساتذۂ کرام! ہر دل عزیز اور تاریخ ساز شخصیت بننے کا ایک فارمولہ عوام الناس کو فائدہ پہنچا کر دین کے قریب لانا ہے اور اس کے لئے فیضانِ قرآن کورس نہایت ہی فائدے مند ہے، الحمد للہ عزوجل سگِ عطار نے اس فارمولے کو اپناتے ہوئے فیضانِ قرآن کورس اپنے علاقے میں شروع کیا تو ساٹھ سے زیادہ لکھپتی اور کروڑپتی جیسی شخصیات نے شرکت کی اور پورے شہر میں شہرہ ہو گیا کہ فلاں فیضانِ مدینہ میں ۹۲ دن کا فیضانِ قرآن

کورس ہو رہاہے، جس میں روزانہ صرف ۳۰منٹ کی کلاس ہے اور ۹۲ دن میں قرآنِ پاک پڑھنا سکھایا جائے گا۔

لہذا اس طرح کے کورس آپ بھی صرف ۳۰منٹ کا اپنے علاقے میں شروع کیجئے اور پھر اس کی بر کتیں دیکھئے، کہ وہ شخصیات جو ہم سے ملاقات کرنے کو تیار نہیں ہو تیں وہ خود آپ کے پاس چل کر آئیں گی اور یوں جب وہ آپ سے اور آپ کے ذریعے دین سے قریب ہوں گے تو پھر ان کو جس سمت آپ موڑیں گے وہ اس سمت مڑنے کے لئے تیار ہو جائیں گے۔

## ایک حَرف کی دس نیکیاں

نیز قرآنِ عظیم کی تعلیم دینا دینی و دنیوی سعادت پانے کا ایک عظیم ذریعہ بھی ہے کیونکہ قرآنِ مجید، فُرقانِ حمید اللہ ربُّ الانام کا مبارَک کلام ہے، اِس کا پڑھنا، پڑھانا اور سننا سنانا سب ثواب کا کام ہے۔ قرآنِ پاک کا ایک حَرف پڑھنے پر ۱۰ نیکیوں کا ثواب ملتا ہے، چُنانچِہ خاتَمُ الْمُرْسَلین، شفیعُ الْمُذْنِبِیْن، رَحمَۃٌ لِّلْعٰلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کا فرمانِ دِلنشین ہے: ”جو شخص کتابُ اللہ کا ایک حَرف پڑھے گا، اُس کو ایک نیکی ملے گی جو دس کے برابر ہو گی۔ میں یہ نہیں کہتا الٓمّٓ ایک حَرف ہے، بلکہ اَلِف ایک حَرف، لام ایک حَرف اور میم ایک حَرف ہے۔“ (سُنَنُ التِّرمِذِی ج۴ ص۴۱۷ حدیث ۲۹۱۹)

تلاوت کی توفیق دیدے الٰہی
گناہوں کی ہو دور دل سے سیاہی

## بہترین شخص

نبیِّ مُکرَّم، نُورِ مُجسَّم، رسولِ اکرم، شَہَنشاہِ بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کا فرمانِ معظَّم ہے: خَیْرُکُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُراٰنَ وَعَلَّمَہ یعنی تم میں بہترین شخص وہ ہے جس نے قرآن سیکھا اور دوسروں کو سکھایا۔ (صَحِیحُ البُخارِی ج۳ص۴۱۰حدیث۵۰۲۷)

حضرتِ سیِّدُنا ابو عبد الرحمن سُلَمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسجِد میں قرآنِ پاک پڑھایا کرتے اور فرماتے: اِسی حدیثِ مبارک نے مجھے یہاں بٹھار کھا ہے۔

(فَیضُ القدیر ج۳ص۶۱۸ تحتَ الحدیث ۳۹۸۳)

اللہ مجھے حافظِ قرآن بنا دے
قرآن کے اَحکام پہ بھی مجھ کو چلا دے

## قراٰن شَفاعت کرکے جنَّت میں لے جائے گا

حضرتِ سیِّدُنا اَنَس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رِوایت ہے کہ رسولِ اکرم، رحمتِ عالَم، نُورِ مُجَسَّم، شاہِ بنی آدم، رسولِ مُحتَشَم صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا فرمانِ معظَّم ہے: جس شخص نے قرآنِ پاک سیکھا اور سکھایا اور جو کچھ قرآنِ پاک میں ہے اس پر عمل کیا، قرآن شریف اس کی شفاعت کرے گا اور جنّت میں لے جائے گا۔

(تاریخ دمشق لابن عساکِر ج۴۱ص۳، اَلْمُعْجَمُ الْکبِیرُلِلطَّبَرانِی ج۱۰ص۱۹۸حدیث ۱۰۴۵۰)

الٰہی خوب دیدے شوق قرآں کی تلاوت کا
شَرَف دے گنبدِ خضرا کے سائے میں شہادت کا

## آیت یا سنّت سکھانے کی فضیلت

حضرتِ سیِّدُنا اَنَس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے رِوایت ہے کہ جس شخص نے قرآنِ مجید کی ایک آیت یا دین کی کوئی سنّت سکھائی قِیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس کے لیے ایسا ثواب تیار

فرمائے گا کہ اس سے بہتر ثواب کسی کے لیے بھی نہیں ہو گا۔

(جَمْعُ الْجَوامِع لِلسُّیُوطی ج۷ ص۲۸۱ حدیث ۲۲۴۵۴)

تلاوت کروں ہر گھڑی یا الٰہی
بکوں نہ کبھی بھی میں واہی تباہی

## ایک آیت سکھانے والے کیلئے قیامت تک ثواب!

ذُوالنُّورین، جامع القرآن حضرتِ سیِّدُنا عثمان ابنِ عفّان رضی اللہ تعالٰی عنہ سے رِوایت ہے کہ تاجدارِ مدینۂ منوّرہ، سلطانِ مکّۂ مکرّمہ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے اِرشاد فرمایا: جس نے قرآنِ مُبین کی ایک آیت سکھائی اس کے لیے سیکھنے والے سے دُگنا ثواب ہے۔ ایک اور حدیثِ پاک میں حضرتِ سیِّدُنا اَنَس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے رِوایت ہے کہ خاتَمُ الْمُرْسَلین، شفیعُ الْمُذْنِبِیْن، رَحمَۃٌ لِّلْعٰلمین صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم فرماتے ہیں: جس نے قرآنِ عظیم کی ایک آیت سکھائی جب تک اس آیت کی تلاوت ہوتی رہے گی اس کے لیے ثواب جاری رہے گا۔ (جَمْعُ الْجَوامِع ج۷ ص۲۸۲ حدیث ۲۲۴۵۵۔۲۲۴۵۶)

تلاوت کا جذبہ عطا کر الٰہی
مُعاف فرما میری خطا ہَر الٰہی

## اللّٰہ تعالٰی قِیامت تک اَجْر بڑھاتا رہے گا

ایک حدیث شریف میں ہے: جس شخص نے کتابُ اللہ کی ایک آیت یا علم کا ایک باب سکھایا اللہ تعالی تا قِیامت اس کا اجر بڑھاتا رہے گا۔ (تاریخ دمشق لابن عساکر ج۵۹ ص۲۹۰)

عطا ہو شوق مولیٰ مدرَسے میں آنے جانے کا
خدایا ذوق دے قرآن پڑھنے کا پڑھانے کا

یہی ہے آرزو تعلیمِ قرآں عام ہوجائے
ہر اِک پرچم سے اونچا پرچمِ اسلام ہو جائے

پس اسی افادیت کے پیشِ نظر فیضانِ قرآن کورس کا مکمل جدول پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہاہوں تاکہ آپ حضرات کو آسانی ہو جائے اور اسی آسانی کے پیشِ نظر روزانہ کیااور کتنا پڑھاناہے؟اس کو دنوں کے اعتبار سے تقسیم کر دیا گیاہے۔



## فیضانِ قرآن کورس کے جدول چلانے کی رہنمائی

اے عاشقانِ رسول! فیضانِ قرآن کورس میں سب سے پہلے **10منٹ مدنی قاعدے** کے سبق کے **قواعد** سمجھائیں پھر اس کے بعد دی ہوئی **تختی کا سبق** پڑھائیں۔

پھر اس کے بعد **5 منٹ** چند **سنتیں اور آداب** سکھائیں اور کوشش کریں کہ ہائی لائٹ کی ہوئی عبارت سب کو یاد ہو جائے اور ہائی لائٹ عبارت کے تحت جو حدیث وغیرہ دی ہوئی ہے اسے صرف پڑھ کر سنائیں۔

پھر اس کے بعد **5منٹ** دی ہوئی **دعا** یاد کروائیں اور اگر کوئی بخوشی سنانا چاہے تو ایک دو سے سن بھی لیں۔

پھر اس کے بعد **5منٹ** دی ہوئی **سورت یا اذکارِ نماز** میں سے ہائی لائٹ عبارت کی مشق کروائیں اور کوشش کریں کہ ہائی لائٹ عبارت انہیں یاد ہو جائے۔

نوٹ: اگر کسی دن جدول میں دی ہوئی چیزیں کے لئے وقت مختصر پڑ جائے تو آئندہ ایام میں اس کی بھرپائی کر لیں اور کوشش فرمائیں کہ ۹۰ دنوں میں سارا جدول مکمل ہو جائے۔ ۹۰ دنوں کے بعد بھی اسلامی بھائیوں کو خالی نہ چھوڑیں بلکہ اس کورس کے بعد کوئی اور کورس شروع فرمادیں مثلاً: ناظرہ کورس، ختمِ قرآن کورس، فیضانِ شریعت کورس، عقائد کورس، مسائل کورس، نکاح و طلاق کورس، تصوف کورس وغیرہ۔

بحمدہ تعالی فیضانِ قرآن کورس کی طرح سگِ عطار نے "فیضانِ شریعت کورس" نامی کتاب بھی ترتیب دی ہے جس میں ۱۹ بیان عقائد کے، ۱۹ بیان عبادات کے، ۱۹ بیان معاملات کے، ۱۹ بیان منجیات کے، ۱۹ بیان مہلکات کے، ۱۹ بیان سنت و آداب کے ہیں۔

یوں سالہا سال کورس کر کے علمِ دین پھیلانے کا سبب بنیئے اور دین و دنیا کی برکتیں حاصل کیجیۓ۔

اللہ پاک کی بارگاہ میں دعا ہے کہ ہمیں اخلاص کے ساتھ دین و سنیت کا کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اس کی برکتوں سے مالا مال فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم



# (1)۔۔۔پیر

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (1) حُرُوْفِ مُفْرِدَات

**(۱)**۔۔۔حروفِ مُفرِدات یعنی حروفِ تہجی 29 ہیں جو کہ "ا" سے لے کر "ی" تک ہیں۔

**(۲)**۔۔۔حروفِ مُفرِدات کو تجوید و قراءت کے مطابق عربی لہجے میں ادا کریں، اردو تلفظ سے پرہیز کریں یعنی "بے، تے، ثے، حے، خے، طوئے، ظوئے" وغیرہ ہر گز نہ پڑھیں بلکہ "بَا، تَا، ثَا، حَا، خَا طَا، ظَا" پڑھیں۔




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

### (1)سلام کرنے کی سنتیں اور آداب

**(1)۔۔۔سلام کرنا ہمارے پیارے آقا، تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کی بہت ہی پیاری سنت ہے۔** (بہارِ شریعت، حصہ ۱۶، ص ۸۸)

بد قسمتی سے آج کل یہ سنت بھی ختم ہوتی نظر آرہی ہے۔ اسلامی بھائی جب آپس میں ملتے ہیں تو اَلسَّلَا مُ عَلَيْكُمْ سے ابتدا کرنے کے بجائے "آداب عرض" کیا حال ہے؟ "مزاج شریف" "صبح بخیر"، "شام بخیر" وغیرہ وغیرہ عجیب و غریب کلمات سے ابتداء کرتے ہیں، یہ خلافِ سنت ہے۔ رخصت ہوتے

وقت بھی "خدا حافظ ""گڈ بائی""ٹاٹا"وغیرہ کہنے کے بجائے سلام کرنا چاہیے۔ہاں رخصت ہوتے ہوئے اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ کے بعد اگر خدا حافظ کہہ دیں تو حرج نہیں۔

**(2)۔۔۔ سلام کے بہترین الفاظ یہ ہیں: اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ یعنی تم پر سلامتی ہو اور اللہ عزوجل کی طرف سے رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔**

(ماخوذ از فتاوٰی رضویہ،ج ۲۲،۴۰۹)

**(3)۔۔۔ سلام کرنے سے آپس میں محبت پیدا ہوتی ہے۔**

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا:"تم جنت میں داخل نہیں ہوگے جب تک تم ایمان نہ لاؤ اور تم مومن نہیں ہوسکتے جب تک کہ تم ایک دوسرے سے محبت نہ کرو۔ کیا میں تم کو ایک ایسی چیز نہ بتاؤں جس پر تم عمل کرو تو ایک دوسرے سے محبت کرنے لگو۔ اپنے درمیان سلام کو عام کرو۔"

(سنن ابی داؤد، کتاب الادب، باب فی افشاء السلام، الحدیث ۵۱۹۳، ج ۴، ص ۴۴۸)

## دعا (5) منٹ

**سلام کرنے کے بہترین الفاظ**

**اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ**

## مشق (5) منٹ

**ثنا کے پہلے جز کی مشق**

**(۱)۔۔۔ سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ**

(۲)۔۔۔ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ (۳)۔۔۔ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ

# (2)۔۔۔منگل

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۱) حُرُوْفِ مُفْرِدَات

**(۳)**۔۔۔29 حروفِ تہجی میں سے **سات حروف** ایسے ہیں جو ہر حالت میں پُر یعنی موٹے پڑھے جاتے ہیں، انہیں **حُرُوْفِ مُسْتَعْلِیَہْ** کہتے ہیں اور وہ یہ ہیں:

**خ۔ص۔ض۔ط۔ظ۔غ۔ق۔**




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

### سلام کرنے کی سنتیں اور آداب

**(4)۔۔۔ہر مسلمان کو سلام کرنا چاہے خواہ ہم اسے جانتے ہوں یا نہ جانتے ہوں۔**

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ ایک آدمی نے حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم سے عرض کیا، اسلام کی کون سی چیز سب سے بہتر ہے؟ تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: یہ کہ تم کھانا کھلاؤ (مسکینوں کو) اور سلام کہو ہر شخص کو خواہ تم اس کو جانتے ہو یا نہیں۔ (صحیح البخاری، کتاب الاستئذان، باب السلام للمعرفۃ وغیر المعرفۃ، الحدیث ۶۲۳۶، ج۴، ص۱۶۸)

**(5)۔۔۔بات چیت شروع کرنے سے پہلے ہی سلام کرنے کی عادت بنانی چاہیے۔**

نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: اَلسَّلَامُ قَبْلَ الْکَلَامِ یعنی سلام بات چیت سے پہلے ہے۔" (جامع الترمذی، کتاب الاستئذان...الخ، باب ماجاء فی السلام...الخ، ج۴، ص۳۲۱)

**(6)۔۔۔ سلام کے جواب کے بہترین الفاظ یہ ہیں: وَعَلَیْکُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ یعنی اور تم پر بھی سلامتی ہو اور اللہ عزوجل کی طرف سے رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں۔** (ماخوذ از فتاویٰ رضویہ جدید، ج۲۲، ۴۰۹)

## دعا (5) منٹ

## سلام کے جواب کے بہترین الفاظ

**وَعَلَیْکُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ**

## مشق (5) منٹ

## ثنا کے دوسرے جز کی مشق

(۱)۔۔۔ سُبْحٰنَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ

**(۲)۔۔۔ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالٰی جَدُّکَ**

(۳)۔۔۔ وَلَآ اِلٰہَ غَیْرُکَ

# (3)۔۔۔بدھ

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر(۱)حُرُوفِ مُفرِدات

(۴)۔۔۔ہونٹوں سے صرف چار حروف ادا ہوتے ہیں: "ب۔ف۔م۔و"۔ان کے علاوہ باقی حروف پر ہونٹ نہ ملنے دیں۔




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

**(7)۔۔۔ چھوٹا بڑے کو، چلنے والا بیٹھے ہوئے کو، تھوڑے زیادہ کو اور سوار پیدل کو سلام کرنے میں پہل کریں۔**

سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کا فرمان عالیشان ہے۔ سوار پیدل کو سلام کرے، چلنے والا بیٹھے ہوئے کو، اور تھوڑے لوگ زیادہ کو، اور چھوٹا بڑے کو سلام کرے۔

(صحیح مسلم،کتاب السلام، باب یسلم الراکب علی الماشی والقلیل علی الکثیر،الحدیث ۲۱۶۰،ص ۱۱۹۱)

**(8)۔۔۔ پیچھے سے آنے والا آگے والے کو سلام کرے۔**

(الفتاویٰ الہندیہ،کتاب الکراہیۃ، باب السابع فی السلام وتشمیت العاطس،ج۵،ص ۳۲۵)

**(9)۔۔۔ جب کوئی کسی کا سلام لائے تو اس طرح جواب دیں "عَلَيْكَ وَعَلَيْهِ السَّلَام "یعنی تجھ پر بھی اور اس پر بھی سلام ہو۔"۔**

حضرت غالب رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حسن بصری رضی اللہ تعالٰی عنہ کے دروازہ پر بیٹھے ہوئے تھے، ایک آدمی نے بتایا کہ میرے والدِ ماجد نے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کے پاس بھیجا اور فرمایا، آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کو میرا اسلام عرض کر۔ اس نے کہا، میں آپ (حضور صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم) کی خدمت بابرکت میں حاضر ہو گیا اور میں نے عرض کی، سرکار! صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم میرے والد صاحب آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کو سلام عرض کرتے ہیں۔ حضور سید دوعالم صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "عَلَيْكَ وَعَلٰى اَبِيْكَ السَّلَامُ یعنی تجھ پر اور تیرے باپ پر سلام ہو۔" (سننِ ابی داوٗد، کتاب الادب، باب فی الرجل یقول فلان یقرئک السلام، الحدیث ۵۲۳۱، ج۴، ص۴۵۸)

## دعا (5) منٹ

## وضو کے بعد کی دعائیں

(۱)۔۔۔**حدیثِ پاک** میں ہے: جس نے اچھی طرح وُضو کیا اور پھر آسمان کی طرف نگاہ اُٹھائی اور کَلِمۂ شہادت پڑھا اُس کے لئے **جنّت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جاتے ہیں** جس سے چاہے اندر داخِل ہو۔ (سُنَنِ دارمی ج۱ ص۱۹۶ حدیث ۷۱۶)

(۲)۔۔۔ جو وُضو کے بعد آسمان کی طرف دیکھ کر سُورۃ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ پڑھ لیا کرے اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ اُس کی نظر کبھی کمزور نہ ہو گی۔ (مَسائلُ القراٰن ص۲۹۱)

## مشق (5) منٹ

## ثنا کے تیسرے جز کی مشق

(۱)۔۔۔سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ (۲)۔۔۔وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ

(۳)۔۔۔وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ

# اعــلان

پیارے اسلامی بھائیو! کل جمعرات ہے اور ہر جمعرات کو مغرب کی نماز کے بعد۔۔۔(فیضانِ مدینہ، میواتی نگلہ، آگرہ) میں عاشقانِ رسول کی دینی تحریک دعوتِ اسلامی کا ہفتہ وار سنتوں بھرا اجتماعِ پاک ہوتا ہے۔ اور اجتماعِ پاک کی بہت ساری برکتیں ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اس میں دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ آپ سے عرض ہے کہ اس سنتوں بھرے اجتماعِ پاک میں خود بھی شرکت فرمائیں اور دوسرے اسلامی بھائیوں پر انفرادی کوشش کر کے انہیں بھی لانے کی ترکیب فرمائیں۔

اللہ پاک ہم سب کو دین و دنیا کی برکتوں سے مالا مال فرمائے۔

**آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ علیہ و الہ وسلم**



# (4)۔۔۔جمعرات

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۱) حُرُوْفِ مُفْرِدَات

(۵)۔۔۔ تین حروف "ز-س-ص" کو ادا کرتے وقت سیٹی کی طرح تیز آواز نکلتی ہے اس لئے ان حروف کو صَفِیْرِیَہ یعنی سیٹی والے حروف کہتے ہیں۔




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

**(10)۔۔۔ سلام میں پہل کرنے والا اللہ عزوجل کا مقرب ہے۔اور سلام میں پہل کرنے والا تکبر سے بری ہے۔**

حضرت ابوامامہ صدی بن عجلان الباہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا:"لوگوں میں اللہ تعالیٰ کے زیادہ قریب وہی شخص ہے جو انہیں پہلے سلام کرے۔" (سنن ابی داوٗد، کتاب الادب، باب فی فضل من بدء بالسلام، الحدیث ۵۱۹۷، ج۴، ص۴۴۹)

**(11)۔۔۔ جب گھر میں داخل ہوں تو گھر والوں کو سلام کیا کریں اس سے گھر میں برکت ہوتی ہے۔اور اگر خالی گھر میں داخل ہوں تو "اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِىُّ" کہیں یعنی اے نبی صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم! آپ پر سلام ہو"۔**

حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں: ہر مومن کے گھر میں سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم کی روح مبارک تشریف فرما رہتی ہے۔ (شرح شفاء، الباب الرابع، ج۲، ص۱۱۸)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "اے بیٹے! جب تم اپنے گھر میں داخل ہو تو سلام کہو، یہ تمہارے لئے اور تمہارے گھر والوں کے لئے برکت کا باعث ہوگا۔" (جامع الترمذی، کتاب الاستئذان والادب، باب ماجآء فی التسلیم اذا دخل بیتہ، الحدیث ۲۷۰۷، ج۴، ص۳۲۰)

**(12)۔۔۔جو سو رہے ہوں ان کو سلام نہ کیا جائے بلکہ صرف جاگنے والوں کو سلام کریں۔** (صحیح مسلم، کتاب الاشربۃ، باب اکرام الضیف وفضل ایثارہ، الحدیث ۲۰۵۵، ص۱۱۳۶)

حضرت مقداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم رات کو تشریف لاتے تو سلام کہتے۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم سونے والوں کو نہ جگاتے اور جو جاگ رہے ہوتے ان کو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم سلام ارشاد فرماتے۔ پس ایک دن حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم تشریف لائے اور اسی طرح سلام فرمایا جس طرح فرمایا کرتے تھے۔"

(صحیح مسلم، کتاب الاشربۃ، باب اکرام الضیف وفضل ایثارہ، الحدیث ۲۰۵۵، ص۱۱۳۶)

جلوہ یار ادھر بھی کوئی پھیرا تیرا!
حسرتیں آٹھ پہر تکتی ہیں رستہ تیرا!

## دعا (5) منٹ

### وُضو کے بعد پڑھنے کی دُعا (اوّل و آخر دُرود شریف)

جو وُضو کرنے کے بعد یہ کلمات پڑھے:

سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ

تو اس پر مُہر لگا کر عرش کے نیچے رکھ دیا جائے گا اور قِیامت کے دن اس پڑھنے والے کو دے دیا جائے گا۔(شُعَبُ الْاِیمان ج۳ص۱۲۱رقم ۲۷۵۴)

## مشق (5) منٹ

### ثنا کی دہرائی

(۱)۔۔۔سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ (۲)۔۔۔وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ

(۳)۔۔۔وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ



# (5)۔۔۔جمعہ

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر(۱)حُرُوْفِ مُفْرِدَات




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

**(13)۔۔۔اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ کہنے سے دس نیکیاں، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُم وَرَحْمَۃُ اللہُ کہنے سے بیس نیکیاں جبکہ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہ کہنے سے تیس نیکیاں ملتی ہیں۔**

(جامع الترمذی، کتاب الاستئذان والادب، باب مافی فضل السلام، الحدیث ۲۶۹۸، ج ۴، ص ۳۱۵)

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اور اس نے عرض کیا، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا، دس نیکیاں لکھی گئی ہیں۔ پھر دوسرا حاضر ہوا اس نے عرض کیا، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ "۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے اس کو جواب دیا، وہ بھی بیٹھ گیا، آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: بیس نیکیاں لکھی گئی ہیں۔ پھر ایک اور آدمی حاضر خدمت ہوا، اس نے عرض کیا: اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے اس کو جواب دیا اور فرمایا، تیس نیکیاں ہیں۔ (جامع الترمذی، کتاب الاستئذان والادب، باب مافی فضل السلام، الحدیث ۲۶۹۸، ج ۴، ص ۳۱۵)

**(14)۔۔۔زبان سے سلام کرنے کے بجائے صرف انگلیوں یا ہتھیلی کے اشارے سے سلام نہ کیا جائے۔** (ماخوذ از بہار شریعت، حصہ ۱۶، ص ۹۲)

حضرت عمرو بن شعیب بواسطہ والد اپنے دادا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں، نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "ہمارے غیر سے مشابہت پیدا کرنے والا ہم میں سے نہیں، یہود ونصاریٰ کے مشابہ نہ بنو، یہودیوں کا سلام انگلیوں کے اشارے سے ہے اور عیسائیوں کا سلام ہتھیلیوں کے اشارے سے۔" (جامع الترمذی، کتاب الاستئذان، باب ماجآء فی کراہیۃ اشارۃ الید بالسلام، الحدیث ۲۷۰۴، ج ۴، ص ۳۱۹)

اگر کسی نے زبان سے سلام کے الفاظ کہے اور ساتھ ہی ہاتھ بھی اٹھا دیا تو پھر مضایقہ نہیں۔" (احکام شریعت، ص ۲۰)

**(15)۔۔۔سلام اتنی اونچی آواز سے کریں کہ جس کو کیا ہو وہ سن لے۔**

(بہار شریعت، سلام کا بیان، حصہ ۱۶، ص ۹۰)

## دعا (5) منٹ

**وُضو کے بعد پڑھنے کی دُعا** (اوّل و آخر دُرود شریف)

وُضو کے بعد یہ دُعا بھی پڑھ لیجئے (اوّل و آخر دُرود شریف)

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ ۔

## مشق (5) منٹ

**تعوذ کی مشق**

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

# (6)۔۔۔سینچر

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۱) حُرُوفِ مُفْرَدَات




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

(16)۔۔۔جواب اتنی آواز سے دیناواجب ہے کہ سلام کرنے والا سن لے۔

(بہار شریعت، سلام کا بیان، حصہ ۱۶، ص ۹۲)

(17)۔۔۔ سلام کرتے وقت حد رکوع تک (اتنا جھکنا کہ ہاتھ بڑھائے تو گھٹنوں تک پہنچ جائیں) جھک جانا حرام ہے اگر اس سے کم جھکے تو مکروہ۔ (بہار شریعت، سلام کا بیان، حصہ ۱۶، ص ۹۲)

بد قسمتی سے آج کل عام طور پر سلام کرتے وقت لوگ جھک جاتے ہیں۔ البتہ کسی بزرگ کے ہاتھ چومنے میں حرج نہیں بلکہ ثواب ہے اور یہ بغیر جھکے ممکن نہیں یہاں ضرورت ہے۔ جبکہ سلام کے وقت جھکنے کی حاجت نہیں۔

(18)۔۔۔ غیر مسلم کو سلام نہ کریں وہ اگر سلام کرے تو اس کا جواب واجب نہیں، جواب میں فقط "وَعَلَیْکُمْ" کہہ دیں۔ (بہار شریعت، سلام کا بیان، حصہ ۱۶، ص ۹۰)

## دعا(5)منٹ

## کسی کے سلام بھیجنے پر جوابِ سلام

اگر سلام لانے والا اور بھیجنے والا دونوں مرد ہوں تو یوں کہیں:

**عَلَيْكَ وَعَلَيْهِ السَّلَام**

## مشق (5) منٹ

### بسم اللّٰہ کی مشق

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم**

## اعلانات

(1)۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! آج **سنیچر** ہے اور ہر سنیچر کو شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرتِ علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطار قادری** رضوی ضیائی دَامَتْ بَرَكَاتُهُمُ الْعَالِيَه **عشا کی نماز** کے بعد **مدنی چینل** پر **مدنی مذاکرہ** فرماتے ہیں جس میں مسلمان امیرِ اہلسنت سے مختلف قسم کے مثلاً عقائد و اعمال، فضائل و مناقب، شریعت و طریقت، تاریخ و سیرت، سائنس و طِبّ، اخلاقیات و اِسلامی معلومات اور دیگر بَہُت سے موضوعات کے متعلق **سُوالات** کرتے ہیں اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ انہیں حکمت آموز و عشقِ رسول صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم میں ڈوبے ہوئے **جوابات** سے نوازتے ہیں۔

لہٰذا آپ موبائل یا ٹیوی کے ذریعے صرف **ایک گھنٹہ بارہ منٹ مدنی مذاکرہ** دیکھنے سننے کی نیت فرمالیں۔ یقیناً آپ کو اس سے بہت فائدہ ہوگا۔ اِنْ شَاءَ اللّٰه عَزَّوَجَل

**(2)**۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! **کل اتوار** ہے اور ہر اتوار کو **نمازِ ظہر کے بعد** صرف **۳۰ منٹ** کا **فیضانِ شریعت کورس** ہو گا جس میں عقائد، عبادات، معاملات اور تصوف کے متعلق سکھایا جائے گا لہذا اس کورس میں ضرور شرکت فرمائیں۔

**(3)**۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! کل اتوار ہے اور ہر اتوار کو **مدنی قاعدے** کی دہرائی ہوا کرے گی لہذا کل جب کلاس میں آئیں تو پیر سے سنیچر تک کے پڑھے ہوئے اسباق کی دہرائی کر کے آئیں۔



# (7)۔۔۔اتوار

## اتوار کے دن کے کام

(1)۔۔۔اتوار کے دن بعد نمازِ ظہر فیضانِ شریعت کورس میں شرکاء کو شرکت کروانی ہے۔

(2)۔۔۔فیضان قرآن کورس کے شرکاء نے پیر سے سنیچر تک جتنے مدنی قاعدے کے اسباق پڑھ چکے ہیں ان اسباق کی دہرائی کرانی ہے۔



# (8)۔۔۔پیریڈ

## مدنی قاعدہ (10)منٹ

### سبق نمبر (2) حُرُوْفِ مُرَكَّبَات

**(۱)**۔۔۔دو یا اس سے زائد حروف مل کر ایک مرکب بنتا ہے۔

**(۲)**۔۔۔مرکب حروف کو مفرد حروف کی طرح الگ الگ پڑھیں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | لا | لا | با | نا | تا |
| یا | ثا | شا | سا | فا | قا |
| جا | خا | حا | عا | غا | صا |
| ضا | طا | ظا | ما | ھا | کا |
| لب | کب | کت | کش | کف | طب |
| سل | شل | صل | ضل | فل | قل |
| عل | غل | کل | کن | طن | ظن |

## سنتیں اور آداب (5)منٹ

### (2) مصافحہ اور معانقہ کی سنتیں اور آداب

**(1)۔۔۔ جب دو اسلامی بھائی آپس میں ملیں تو پہلے سلام کریں اور پھر دونوں ہاتھ ملائیں کہ بوقت ملاقات مصافحہ کرنا سنّتِ صحابہ علیہم الرضوان بلکہ سنّتِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم ہے۔** (مراٰۃ المناجیح، ج ٦، ص ٣٥٥)

حضرت ابو الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا، کہ مصافحہ (ہاتھ ملانا) حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کے صحابہ کرام علیہم الرضوان میں مروج تھا؟ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا، "ہاں۔"
(صحیح البخاری، کتاب الاستیذان، باب المصافحہ، الحدیث ٦٢٦٣، ج ٤، ص ١٧٧)

**(2)۔۔۔ آپس میں ہاتھ ملانے سے کینہ ختم ہوتا ہے اور ایک دوسرے کو تحفہ دینے سے محبت بڑھتی اور عداوت دور ہوتی ہے۔**

جیسا کہ حضرت عطاء خراسانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "ایک دوسرے کے ساتھ مصافحہ کرو، اس سے کینہ جاتا رہتا ہے اور ہدیہ بھیجو آپس میں محبت ہوگی اور دشمنی جاتی رہے گی۔" (مشکوٰۃ المصابیح، کتاب الادب، باب ماجآء فی المصافحہ، الحدیث ٤٦٩٣، ج ٢، ص ١٧١)

**(3)۔۔۔ ملاقات کے وقت مصافحہ کرنے والوں کے لئے دعا کی قبولیت اور ہاتھ جدا ہونے سے قبل ہی مغفرت کی بشارت ہے۔**

چنانچہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "جب دو مسلمانوں نے ملاقات کی اور ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ لیا (یعنی مصافحہ کیا) تو اللہ تعالیٰ کے ذمہ کرم پر ہے کہ ان کی دعا کو حاضر کر دے (یعنی قبول فرمالے) اور ہاتھ جدا نہ ہونے پائیں گے کہ ان کی مغفرت ہو جائے گی۔ اور جو لوگ جمع ہو کر اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں اور سوائے رضائے الٰہی عزوجل کے ان کا کوئی مقصد نہیں تو آسمان سے منادی ندا دیتا ہے کہ کھڑے ہو جاؤ! تمہاری مغفرت ہو گئی، تمہارے گناہوں کو نیکیوں سے بدل دیا گیا۔"

(المسند للامام احمد بن حنبل، مسند انس بن مالک، الحدیث ۱۲۴۵۴، ج ۴، ص ۲۸۶)

## دعا (5) منٹ

### سلام کا جواب

اگر دونوں عورتیں ہوں تو یوں کہیں:

**عَلَيْكِ وَعَلَيْهَا السَّلَام**

## مشق (5) منٹ

### تعوذ و بسم اللہ کی دہرائی

**اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم**

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم**



# (9)۔۔۔منگل

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۲) حُرُوْفِ مُرَکَّبَات

**(۳)**۔۔۔اس سبق میں بھی تلفظ کی ادائیگی کا خاص خیال رکھتے ہوئے معروف یعنی عربی لہجے میں پڑھیں۔

**(۴)**۔۔۔جب دو یا دو سے زائد حروف ملا کر لکھے جاتے ہیں تو ان کی شکل کچھ بدل جاتی ہے، اکثر حروف کا سر لکھا جاتا ہے اور دھڑ چھوڑ دیا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جد | خد | حد | عد | غد | خذ |
| خز | حر | بر | یر | طر | ظر |
| بم | نم | تم | یم | شم | شم |
| لج | عج | جج | بج | بع | یغ |
| نص | فص | قض | بس | یس | تس |
| فق | قق | شق | سق | عق | حق |
| لك | فك | قك | كو | هو | مو |
| بی | نی | تی | یی | ؤ | ئ |

## سنتیں اور آداب (5) منٹ

### مصافحہ اور معانقہ کی سنتیں اور آداب

**(4)۔۔۔ اسلامی بھائیوں کے آپس میں مصافحہ کرنے کی برکت سے دونوں کے گناہ بخش دیے جاتے ہیں۔**

تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:"مسلمان جب اپنے مسلمان بھائی سے ملے اور "ہاتھ پکڑے"(یعنی مصافحہ کرے) تو ان دونوں کے گناہ ایسے گرتے ہیں جیسے تیز آندھی کے دن میں خشک درخت کے پتے۔ اور ان کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔" (شعب الایمان، باب فی مقاربۃ و موادۃ اہل الدین، فصل فی المصافحۃ والمعانقۃ، الحدیث ۸۹۵۰، ج۶، ص ۴۷۳)

**(5)۔۔۔ خوشی میں کسی سے گلے ملنا سنت ہے۔** (مراٰۃ المناجیح، ج۶، ص ۳۵۹)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں: زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ مدینہ آئے اور حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم میرے گھر میں تھے، زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ وہاں آئے اور دروازہ کھٹکھٹایا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم اٹھ کر کپڑا کھینچتے ہوئے ان کی طرف تشریف لے گئے۔ ان سے معانقہ کیا اور ان کو بوسہ دیا۔

(جامع الترمذی، کتاب الاستئذان، باب ماجآء فی المعانقۃ والقبلۃ، الحدیث ۲۷۴۱، ج۴، ص ۳۳۵)

**(6)۔۔۔ دونوں ہاتھوں سے مصافحہ کریں۔ جتنی بار ملاقات ہو ہر بار مصافحہ کرنا مستحب ہے۔** (بہار شریعت، حصہ ۱۶، ص ۹۷-۹۸)

## دعا (5) منٹ

### سلام کا جواب

اگر پہنچانے والا مرد اور بھیجنے والی عورت ہو:

## عَلَيْكَ وَعَلَيْهَا السَّلَام

## مشق (5) منٹ

## سورۂ فاتحہ کی پہلی آیت کی مشق

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ﴿۱﴾



# (10)۔۔۔بدھ

## مدنی قاعدہ (10) منٹ

### سبق نمبر (۲) حُرُوفِ مُرَکَّبات

**(۵)**۔۔۔جو حروف مرکب ہونے کی حالت میں ایک جیسے لکھے جاتے ہیں ان کی نقطوں کے ردّ و بدل سے پہچان کی جاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بۃ | نۃ | تۃ | یۃ | عط | فظ |
| بلب | بہم | بعد | عبد | حمد | ھلک |
| یھب | خطف | ثمن | حسن | فئۃ | سخط |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خلق | فلق | علق | نصر | قتل | یلج |
| تجد | طبع | بلغ | نفس | جنت | سئل |
| قسط | صفت | شمس | خشی | غیر | غبر |
| مطر | عشر | عسر | ظلل | شکر | بسم |

## سنتیں اور آداب (5) منٹ

**مصافحہ اور معانقہ کی سنتیں اور آداب**

(7)۔۔۔ مصافحہ کرتے وقت سنت یہ ہے کہ ہاتھ میں رومال وغیرہ حائل نہ ہو، دونوں ہتھیلیاں خالی ہوں اور ہتھیلی سے ہتھیلی ملنی چاہے۔ (بہار شریعت، سلام کا بیان، حصہ ۱۶، ص ۹۸)

(8)۔۔۔ مسکرا کر گرم جوشی سے مصافحہ کریں۔ درود شریف پڑھیں اور ہوسکے تو یہ دعا بھی پڑھیں: يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ (یعنی اللہ عزوجل ہماری اور تمہاری مغفرت فرمائے)۔

(9)۔۔۔ عالم با عمل اور نیک اسلامی بھائی کی آمد پر تعظیم کیلئے کھڑا ہو جانا جائز بلکہ مستحب ہے۔

مگر وہ عالم یا نیک شخص بذات خود اپنے آپ کو تعظیم کا اہل تصور نہ کرے اور یہ تمنا نہ کرے کہ لوگ میرے لئے کھڑے ہو جایا کریں۔ اور اگر کوئی تعظیماً کھڑا نہ ہو تو ہرگز ہرگز دل میں کدورت (میل) نہ لائیں۔ (ماخوذ از فتاویٰ رضویہ، ج ۲۳، ص ۷۱۹)

## دعا (5) منٹ

### سلام کا جواب

اگر پہنچانے والی عورت ہو اور بھیجنے والا مرد ہو:

**عَلَيْكِ وَعَلَيْهِ السَّلَام**

## مشق (5) منٹ

### سورۂ فاتحہ کی دوسری آیت کی مشق

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱﴾

**الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿۲﴾**

# اعلان

پیارے اسلامی بھائیو! کل جمعرات ہے اور ہر جمعرات کو مغرب کی نماز کے بعد۔۔۔۔(فیضانِ مدینہ، میواتی نگلہ، آگرہ) میں عاشقانِ رسول کی دینی تحریک دعوتِ اسلامی کا ہفتہ وار سنتوں بھرا اجتماعِ پاک ہوتا ہے۔ اور اجتماعِ پاک کی بہت ساری برکتیں ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اس میں دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ آپ سے عرض ہے کہ اس سنتوں بھرے اجتماعِ پاک میں خود بھی شرکت فرمائیں اور دوسرے اسلامی بھائیوں پر انفرادی کوشش کر کے انہیں بھی لانے کی ترکیب فرمائیں۔

اللہ پاک ہم سب کو دین و دنیا کی برکتوں سے مالامال فرمائے۔

**آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ علیہ و الہ وسلم**



# (11)۔۔۔جمعرات

## مدنی قاعدہ (10)منٹ

### سبق نمبر (3) حَرَکات

(۱)۔۔۔حَرَکَت کی جمع حرکات ہے۔

(۲)۔۔۔زبر، زیر، پیش کو حرکات کہتے ہیں۔

(۳)۔۔۔زبر اور پیش حرف کے اوپر جبکہ زیر حرف کے نیچے ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ | اِ | اُ | بَ | بِ | بُ |
| تَ | تِ | تُ | ثَ | ثِ | ثُ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جَ | جِ | جُ | حَ | حِ | حُ |
| خَ | خِ | خُ | دَ | دِ | دُ |
| ذَ | ذِ | ذُ | رَ | رِ | رُ |

## سنتیں اور آداب (5)منٹ

### (3) گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(1)۔۔۔ اپنے گھر میں آتے ہوئے بھی سلام کریں اور جاتے ہوئے بھی سلام کریں۔

حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کا فرمان عالیشان ہے کہ جب تم گھر میں آؤ تو گھر والوں کو سلام کرو اور جاؤ تو سلام کر کے جاؤ۔

(شعب الایمان، باب فی مقاربۃ و......الخ، فصل فی السلام من خرج من بیتہ، الحدیث ۸۸۴۵، ج ۶، ص ۴۴۷)

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ القوی مراٰۃ المناجیح جلد ۶ صفحہ ۹ پر تحریر فرماتے ہے: "بعض بزرگوں کو دیکھا گیا ہے کہ اول دن میں جب پہلی بار گھر میں ہوتے تو بسم اللہ اور قل ہو اللہ پڑھ لیتے، کہ اس سے گھر میں اتفاق بھی رہتا ہے اور رزق میں برکت بھی۔" (مراٰۃ المناجیح جلد ۶ ص ۹)

## (2)۔۔۔ اللہ عزوجل کا نام لئے بغیر جو گھر میں داخل ہوتا ہے، شیطان بھی اس کے ساتھ گھر میں داخل ہو جاتا ہے۔

جیسا کہ حضرت جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "جب آدمی گھر میں داخل ہوتے وقت اور کھانا کھاتے وقت اللہ عزوجل کا ذکر کرتا ہے تو شیطان کہتا ہے: "آج یہاں نہ تمہاری رات گزر سکتی ہے اور نہ تمہیں کھانا مل سکتا ہے۔ اور جب انسان گھر میں بغیر اللہ عزوجل کا ذکر کئے داخل ہوتا ہے تو شیطان کہتا ہے، آج کی رات یہیں گزرے گی۔ اور جب کھانے کے وقت اللہ عزوجل کا نام نہیں لیتا تو وہ کہتا ہے: "تمہیں ٹھکانہ ابھی مل گیا اور کھانا بھی مل گیا۔" (صحیح مسلم، کتاب الاشربۃ۔ باب آداب الطعام والشراب واحکامھا، الحدیث ۲۰۱۸، ج ۴، ص ۱۱۱۶)

## (3)۔۔۔ جب کوئی خوش نصیب اپنے گھر سے باہر جاتے وقت باہر جانے کی دعا پڑھ لیتا ہے تو وہ گھر لوٹنے تک ہر بلا و آفت سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ دعا یہ ہے: بِسْمِ اللّٰہِ۔ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ۔ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ سرکار مدینہ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کی سنتوں پر عمل کرنے میں برکت ہی برکت ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ حضور تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "آدمی اپنے گھر کے دروازے سے باہر نکلتا ہے تو اس کے ساتھ دو فرشتے مقرر

ہوتے ہیں۔ جب وہ آدمی کہتا ہے کہ "**بِسۡمِ اللّٰہِ**" تو وہ فرشتے کہتے ہیں تو نے سیدھی راہ اختیار کی۔ اور جب انسان کہتا ہے، **لَاحَوۡلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ** "تو فرشتے کہتے ہیں اب تو ہر آفت سے محفوظ ہے۔ جب بندہ کہتا ہے **تَوَکَّلۡتُ عَلَی اللّٰہِ** تو فرشتے کہتے ہیں۔ اب تجھے کسی اور کی مدد کی حاجت نہیں، اس کے بعد اس شخص کے دو شیطان جو اس پر مسلط ہوتے ہیں وہ اس سے ملتے ہیں فرشتے کہتے ہیں اب تم اس کے ساتھ کیا کرنا چاہتے ہو؟ اس نے تو سیدھا راستہ اختیار کیا۔ تمام آفات سے محفوظ ہو گیا اور خدا عزّوجلّ کی امداد کے علاوہ دوسرے کی امداد سے بے نیاز ہو گیا۔"

(سنن ابن ماجہ، کتاب الدعاء، باب ماید عوبہ الرجل اذاخرج من بیتہ، الحدیث ۳۸۸۶، ج۴، ص ۲۹۲)

## دعا (5) منٹ

## مصافحہ کرتے وقت کی دعا

**یَغۡفِرُ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمۡ**

## مشق (5) منٹ

## سورۂ فاتحہ کی تیسری آیت کی مشق

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۙ﴿۲﴾

**مٰلِكِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ؕ﴿۳﴾**

# (12)۔۔۔جمعہ

## مدنی قاعدہ (10) منٹ

### سبق نمبر (۳) حرکات

(۴)۔۔۔جس حرف پر کوئی حرکت ہو اسے متحرک کہتے ہیں۔

(۵)۔۔۔"زبر" منہ اور آواز کو کھول کر، "زیر" آواز کو نیچے گرا کر اور "پیش" ہونٹوں کو گول کر کے ادا کرتے ہیں۔

(۶)۔۔۔حرکات کو بغیر کھینچے، بغیر جھٹکا دئے معروف پڑھیں گے۔

| زَ | زِ | زُ | سَ | سِ | سُ |
|---|---|---|---|---|---|
| شَ | شِ | شُ | صَ | صِ | صُ |
| ضَ | ضِ | ضُ | طَ | طِ | طُ |
| ظَ | ظِ | ظُ | عَ | عِ | عُ |
| غَ | غِ | غُ | فَ | فِ | فُ |

## سنتیں اور آداب (5) منٹ

### گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(4)۔۔۔جب کسی کے گھر جانا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے اندر آنے کی اجازت حاصل کیجئے پھر جب اندر جائیں تو پہلے سلام کریں پھر بات چیت شروع کیجئے۔

(ملخصاً بہار شریعت، حصہ ۱۶، ص ۸۳)

حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "تین مرتبہ اجازت طلب کرو اگر اجازت مل جائے تو ٹھیک ورنہ واپس لوٹ جاؤ۔"

(صحیح مسلم، کتاب الاستئذان والادب، الحدیث ۲۱۵۳، ص ۱۱۸۶)

## (5)۔۔۔جو سلام کئے بغیر گھر میں داخلے کی اجازت مانگے اسے داخلہ کی اجازت نہ دی جائے۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم رءوف رحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "جو شخص سلام کے ساتھ ابتداء نہ کرے اس کو اجازت نہ دو۔"

(شعب الایمان للبیھقی، باب فی مقاربۃ وموادۃ اہل الدین، فصل فی الاستئذان الحدیث ۸۸۱۶، ج ۶، ص ۴۴۱)

گھر میں داخلہ کی اجازت مانگنے میں ایک حکمت یہ بھی ہے کہ فوراً گھر میں باہر والے کی نظر نہ پڑے ۔ آنے والا باہر سے سلام کر رہا ہو، اجازت چاہ رہا ہو اور صاحب خانہ پردہ وغیرہ کا انتظام کر لے۔ حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے، فرماتے ہیں کہ حضور تاجدارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: "اجازت طلب کرنے کا حکم آنکھ کی وجہ سے دیا گیا ہے۔ (اس لئے کہ اہل خانہ کی نجی زندگی کے اسرار منکشف نہ ہو سکیں)۔ (صحیح مسلم، کتاب الادب، باب الاستئذان، الحدیث ۲۱۵۶، ص ۱۱۸۹)

## (6)۔۔۔جب کسی کے گھر جانا ہو اجازت مانگنا سنت ہے۔بہتر یہ ہے کہ اس طرح اجازت مانگیں "اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ" کیا میں اندر آسکتا ہوں؟" (مراۃ المناجیح، ج ۶، ص ۳۴۶)

حضرت رِبعی بن حراش رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں، ہمیں بنو عامر کے ایک شخص نے یہ بات بتائی کہ اس نے حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم سے اجازت طلب کی۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم گھر میں تشریف فرما تھے۔ اس نے عرض کیا، کیا میں داخل ہو جاؤں؟ حضور نبی کریم رءوف رحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے اپنے خادم سے فرمایا: باہر اس آدمی کے پاس جاؤ اور اس کو اجازت طلب کرنے کا طریقہ سکھاؤ، اس سے کہو کہ اس طرح کہے، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ کیا میں داخل ہو سکتا ہوں

؟"اس آدمی نے سرکار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کا ارشاد سن لیا اور عرض کیا، **اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ** کیا میں داخل ہو سکتا ہوں؟ تو سرکار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے اس کو اجازت عطا فرمائی اور وہ اندر داخل ہوا۔ (سنن ابی داؤد، کتاب الادب، باب کیف الاستئذان، الحدیث ۵۱۷۷، ج ۴، ص ۴۴۳)

## دعا (5) منٹ

## گھر میں داخل ہونے کی دعا

(۱)۔۔۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ خَیْرَ الْمَوْلَجِ وَخَیْرَ الْمَخْرَجِ

(۲)۔ بِسْمِ اللّٰہِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰہِ خَرَجْنَا

(۳)۔ وَعَلَی اللّٰہِ رَبِّنَا تَوَکَّلْنَا

## مشق (5) منٹ

## سورۂ فاتحہ کی چوتھی آیت کی مشق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ﴿۲﴾ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ﴿۳﴾

**اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ﴿۴﴾**

# (13)۔۔۔سینچر

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۳)حرَکات

(۷)۔۔۔الف پر کوئی حرکت یا جزم آجائے تو اسے ہمزہ پڑھیں گے۔

(۸)۔۔۔"را" پر زبر یا پیش ہو تو "را" کو پر یعنی موٹا پڑھیں گے اور اگر "را" کے نیچے زیر ہو تو "را" کو باریک پڑھیں گے۔




## سنتیں اور آداب(5)منٹ

### گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(7)۔۔۔اگر کوئی شخص آپ کو بلانے کے لئے بھیجے اور بھیجا ہوا شخص آپ کو ساتھ لے کر جائے تو اب اجازت لینے کی ضرورت نہیں۔ساتھ والا شخص ہی خود "اجازت" ہے۔

جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا:"جس وقت تم میں سے کسی کو بلایا جائے، اور وہ ایلچی (یعنی قاصد) کے ساتھ آئے یہ اس کا اِذن (اجازت) ہے۔" ایک اور روایت میں ہے کہ آدمی کا کسی کو بلانے کے لئے بھیجنا اس کی طرف سے اجازت ہے۔ (سنن ابی داؤد، کتاب الادب، باب الرجل اذا دعی ایکون ذلک اذنہ، الحدیث ۵۱۸۹، ج ۴، ص ۴۴۷)

## (8)۔۔۔اپنی موجودگی کا احساس دلانے کے لئے کھنکارنا چاہے۔

جیسا کہ مولائے کائنات حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کی خدمت بابرکت میں ایک مرتبہ رات کے وقت اور ایک مرتبہ دن کے وقت حاضر ہوتا تھا۔ جب میں رات کے وقت آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کے پاس حاضری دیتا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم میرے لئے کھنکارتے۔" (سنن ابن ماجہ، کتاب الادب، باب الاستئذان، الحدیث ۳۷۰۸، ج ۴، ص ۲۰۶)

## (9)۔۔۔اگر دروازے پر پردہ نہ ہو تو ایک طرف ہٹ کر کھڑے ہوں۔

حضرت عبد اللہ بن بسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم جب کسی کے دروازہ پر تشریف لاتے تو دروازے کے سامنے کھڑے نہ ہوتے بلکہ دائیں یا بائیں جانب کھڑے ہوتے پھر فرماتے "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ" "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ" اور یہ اس لئے کہ ان دنوں دروازوں پر پردے نہیں ہوتے تھے۔ (سنن ابی داؤد، کتاب الادب، فصل کم مرۃ یسلم الرجل فی الاستئذان، الحدیث ۵۱۸۶، ج ۴، ص ۴۴۶)

## دعا (5) منٹ

## گھر میں داخل ہونے کی دعا

(۱)۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ خَيْرَ الْمَوْلَجِ وَ خَيْرَ الْمَخْرَجِ

(۲)۔۔۔بِسْمِ اللهِ وَلَجْنَا وَ بِسْمِ اللهِ خَرَجْنَا

(۳)۔ وَعَلَى اللهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا

## مشق (5) منٹ

## سورۂ فاتحہ کی پانچویں آیت کی مشق

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَۙ﴿۱﴾ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِۙ﴿۲﴾ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِؕ﴿۳﴾ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُؕ﴿۴﴾

اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَۙ﴿۵﴾

## اعلانات

**(1)**۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! آج **سنیچر** ہے اور ہر سنیچر کو شیخِ طریقت، امیرِ اہلسنت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرتِ علامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطار قادری** رضوی ضیائی دَامَتۡ بَرَكَاتُهُمُ الۡعَالِيَه **عشا کی نماز** کے بعد **مدنی چینل** پر **مدنی مذاکرہ** فرماتے ہیں جس میں مسلمان امیرِ اہلسنت سے مختلف قسم کے مثلاً عقائد و اعمال، فضائل و مناقب، شریعت و طریقت، تاریخ و سیرت، سائنس و طِبّ، اخلاقیات و اِسلامی معلومات اور دیگر بَہُت سے موضوعات کے متعلق **سُوالات** کرتے ہیں اور شیخِ طریقت **امیرِ اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ انہیں حکمت آموز و عشقِ رسول صلَّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلَّم میں ڈوبے ہوئے **جوابات** سے نوازتے ہیں۔

لہٰذا آپ موبائل یا ٹیوی کے ذریعے صرف **ایک گھنٹہ بارہ منٹ** **مدنی مذاکرہ** دیکھنے سننے کی نیت فرمالیں۔ یقیناً آپ کو اس سے بہت فائدہ ہو گا۔ اِنۡ شَاءَ اللّٰه عَزَّوَجَلّ

(2)۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! **کل اتوار** ہے اور ہر اتوار کو **نمازِ ظہر کے بعد** صرف **۳۰ منٹ** کا **فیضانِ شریعت کورس** ہو گا جس میں عقائد، عبادات، معاملات اور تصوف کے متعلق سکھایا جائے گا لہذا اس کورس میں ضرور شرکت فرمائیں۔

(3)۔۔۔پیارے اسلامی بھائیو! کل اتوار ہے اور ہر اتوار کو مدنی قاعدے کی دہرائی ہوا کرے گی لہذا کل جب کلاس میں آئیں تو پیر سے سنیچر تک کے پڑھے ہوئے اسباق کی دہرائی کر کے آئیں۔



# (14)۔۔۔اتوار

## اتوار کے دن کے کام

(1)۔۔۔اتوار کے دن بعد نمازِ ظہر فیضانِ شریعت کورس میں شرکاء کو شرکت کروانی ہے۔

(2)۔۔۔فیضان قرآن کورس کے شرکاء نے پیر سے سنیچر تک جتنے مدنی قاعدے کے اسباق پڑھ چکے ہیں ان اسباق کی دہرائی کرانی ہے۔



# (15)۔۔۔پیپر

## مدنی قاعدہ (10) منٹ

### سبق نمبر (4) حُرُوف قَرِیْبُ الصَّوْت

(۱)۔۔۔اس سبق کو رواں پڑھیں۔

(۲)۔۔۔حرکات کی درست ادائیگی کا خاص خیال رکھیں۔

| تَ | تِ | تُ | طَ | طِ | طُ |
|---|---|---|---|---|---|
| زَ | زِ | زُ | ذَ | ذِ | ذُ |
| ظَ | ظِ | ظُ | ثَ | ثِ | ثُ |
| سَ | سِ | سُ | صَ | صِ | صُ |
| دَ | دِ | دُ | ضَ | ضِ | ضُ |
| كَ | كِ | كُ | قَ | قِ | قُ |

## سنتیں اور آداب (5) منٹ

### گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(10)۔۔۔جب کوئی کسی کے گھر جائے تو اندر سے جب کوئی دروازے پر آئے تو پوچھے کون ہے؟ باہر والا "میں" نہ کہے جیسا کہ آج کل بھی یہی رواج ہے۔ بلکہ اپنا نام بتائے۔ جواباً "میں" کہنا سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کو پسند نہیں۔ (بہار شریعت، حصہ ۱۶، ص ۸۳)

جیسا کہ حضرت جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے فرمایا، میں مدنی آقا صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور دروازہ کھٹکھٹایا۔ آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: کون ہے؟ میں نے عرض کی "میں" آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے فرمایا: میں، میں کیا؟ گویا آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے اس کو ناپسند فرمایا۔ (صحیح البخاری، کتاب الاستئذان، باب اذا قال من ذا فقال انا، الحدیث ۶۲۵۰، ج۴، ص۱۷۱)

## (11)۔۔۔کسی کے گھر میں جھانکنا نہیں چاہیے۔

جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے، رسول اکرم شفیع روز محشر صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم خانہ اقدس میں تشریف فرما تھے۔ کہ ایک شخص نے آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم کو جھانکا تو آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہ وسلم نے نیزہ کی نوک اس کی طرف کی چنانچہ وہ پیچھے ہٹ گیا۔"

(جامع الترمذی، کتاب الاستئذان، باب من اطلع فی دار قوم بغیر اذنھم، الحدیث ۲۷۱۷، ج۴، ص۳۲۵)

## (12)۔۔۔گھر کے انتظامات پر بے جا تنقید نہ کریں جس سے میزبان کی دل آزاری ہو۔

ہاں، اگر ناجائز بات دیکھیں، مثلاً جانداروں کی تصاویر وغیرہ آویزاں ہوں تو احسن طریقے سے سمجھادیں۔ ہوسکے تو کچھ نہ کچھ تحفہ پیش کریں خواہ کتنا ہی کم قیمت ہو، محبت بڑھے گی۔

## دعا (5) منٹ

### گھر میں داخل ہونے کی دعا

(۱)۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡۤ اَسۡـَٔلُکَ خَیۡرَ الۡمَوۡلَجِ وَ خَیۡرَ الۡمَخۡرَجِ

(۲)۔ بِسۡمِ اللّٰہِ وَلَجۡنَا وَ بِسۡمِ اللّٰہِ خَرَجۡنَا

(۳)۔۔۔ وَعَلَی اللّٰہِ رَبِّنَا تَوَکَّلۡنَا

## مشق (5) منٹ

### سورۂ فاتحہ کی چھٹی آیت کی مشق

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۙ﴿۲﴾ مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ؕ﴿۳﴾ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ؕ﴿۴﴾ اِہۡدِ نَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۙ﴿۵﴾

**صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ﴿۶﴾**



# (16)۔۔۔منگل

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر (۴)حُرُوف قَرِیْبُ الصَّوْت

**(۳)**۔۔۔حروف قریب الصَوْت (۱۶) ہیں جن کو سات قسموں میں تقسیم کیا گیا ہے:(۱)۔۔۔ت۔ط۔ (۲)۔۔۔ز۔ذ۔ظ۔ (۳)۔۔۔ث۔س۔ص۔ (۴)۔۔۔د۔ض۔ (۵)۔۔۔ک۔ق۔ (۶)۔۔۔ھ۔ح۔ (۷)۔۔۔ء۔ع۔



## سنتیں اور آداب (5) منٹ

### گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(13)۔۔۔جو کچھ کھانے پینے کو پیش کیا جائے۔کوئی صحیح مجبوری نہ ہو تو ضرور قبول کریں۔ناپسند ہو جب بھی منہ نہ بگاڑیں کہ میزبان کی دل شکنی ہو گی۔

(14)۔۔۔واپسی پر اہل خانہ کے حق میں دعا بھی کریں اور شکریہ بھی ادا کریں۔

(15)۔۔۔سلام کرنے کے بعد رخصت ہوں۔

## دعا (5) منٹ

### گھر سے نکلتے وقت کی دعا

(۱)۔۔۔بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ

(۲)۔لَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

## مشق (5) منٹ

### سورۂ فاتحہ کی ساتویں آیت کی مشق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ﴿۲﴾ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ﴿۳﴾ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ؕ﴿۴﴾ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ﴿۵﴾ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ﴿۶﴾

غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَ لَا الضَّآلِّیْنَ ﴿۷﴾

# (17)۔۔۔بدھ

## مدنی قاعدہ(10)منٹ

### سبق نمبر(5)تَنْوِیْن

**(۱)**۔۔۔دوزبر، دوزیر، اور دو پیش کو تنوین کہتے ہیں۔

**(۲)**۔۔۔جس حرف پر تنوین ہو اسے مُنَوَّن کہتے ہیں۔

**(۳)**۔۔۔تنوین نون ساکن ہوتا ہے جو کلمے کے آخر میں آتا ہے۔اس لئے تنوین کی آواز نون ساکن کی طرح ہوتی ہے جیسے:اً:اَنْ۔اٍ:اِنْ۔اٌ:اُنْ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تًا | تٍ | ةٌ | طًا | طٍ | طٌ |
| زًا | زٍ | زٌ | ذًا | ذٍ | ذٌ |
| ظًا | ظٍ | ظٌ | ثًا | ثٍ | ثٌ |
| سًا | سٍ | سٌ | صًا | صٍ | صٌ |
| دًى | دٍ | دٌ | ضًا | ضٍ | ضٌ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كًا | كٍ | كٌ | قًا | قٍ | قٌ |
| هًا | هٍ | هٌ | حًا | حٍ | حٌ |

## سنتیں اور آداب (5) منٹ

### گھر میں آنے جانے کی سنتیں اور آداب

(16)۔۔۔ گھر میں اگر کوئی نہ ہو تو "اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ" کہیں کہ مومنوں کے گھر میں سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ واٰلہ وسلم کی روح مبارک تشریف فرما ہوتی ہے۔

(شرح شفاء، الباب الرابع، ج۲، ص۱۱۸)

(17)۔۔۔ جب گھر سے باہر نکلیں تو یہ دعا پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

ترجمہ: اللہ عزوجل کے نام سے، اللہ عزوجل ہی کی طرف سے طاقت و قوت ہے اللہ عزوجل ہی کے بھروسے پر۔ (مشکوۃ المصابیح، الحدیث ۲۴۴۳، ج۱، ۴۵۶)

## دعا (5) منٹ

### گھر سے نکلتے وقت کی دعا

(۱)۔ بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ

(۲)۔۔۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

## مشق (5) منٹ

### سورۂ فاتحہ کی دہرائی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ﴿۱﴾ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ﴿۲﴾ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ﴿۳﴾

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ﴿۴﴾ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ﴿۵﴾

